





# مجاہدینِ حریت

کا

## صبر و استقلال

اور سوائے بیڑی اور ہتھکڑی اور ڈنڈے کے جو پہلے سے زیب تن تھے یہاں ایک بیڑی موٹی آہنی زنجیر بھی ہماری بیڑیوں کے بیچ میں پھنسائی گئی کہ جس سے اپنی اپنی جگہ سے کوئی ہل نہیں سکتا تھا — جب تک ہم جہاز پر رہے (جزائر انڈمان جاتے ہوئے) اپنی اپنی جگہوں پر بیٹھے پاخانہ پیشاب کرتے رہے۔ اس وقت قریب قریب آدھا آدھا مَن لوہا ہمارے جسم پر تھا۔ باوجود پانی کی اس کثرت کے (کہ) دریائے سندھ ہمارے زیرِ پا تھا، ہم پڑے پڑے تیمم سے نماز پڑھتے تھے۔

(تواریخ عجیب ص ۴۷، بحوالہ علماء ہند کا شاندار ماضی ص ۱۴۲) — ش

۹ اگست ۱۹۸۵ء

۲/- روپے

بسم اللہ الرحمن الرحیم

ہفت روزہ
خدام الدین
لاہور

جلد ۳۱
شمارہ ۴

— بیاد —
جانشینِ شیخ التفسیرؒ امام الہدیٰ
حضرت مولانا عبید اللہ انور
نور اللہ مرقدہٗ

رئیس الادارہ
حضرت مولانا محمد اجمل قادری
مدظلہٗ

— مجلس ادارت —
عبدالرشید انصاری
ظہیر میر ایڈووکیٹ
انتظار حسین اسعد قادری

فی کاپی : -/۲ روپے

پاکستان میں بذریعہ ——— ڈاک
سالانہ ۵۲ شمارے -/۸۰ روپے
ششماہی ۲۶ شمارے -/۴۵ روپے

۲۱ ذیقعدہ ۱۴۰۵ھ

# یومِ آزادی

## ع عید آزاداں شکوہ ملک و دین

آزادی! آزاد قوموں کا سب سے بڑا طُرّہ امتیاز ہے۔ اس پر انہیں فخر ہوتا ہے اور ہونا بھی چاہیئے۔ پاکستانی قوم ۱۴ اگست ۱۹۸۵ء کو اڑتیسواں یومِ آزادی منا رہی ہے۔ یہ امر باعثِ مسرّت ہے کہ موجودہ مارشل لاء حکومت نے اس دن کی تقریبات کو سرکاری ایوانوں ہی میں منانے کے بجائے عوامی سطح پر اس کی رونقوں کو عام کر دیا۔ اب چند سالوں سے ۱۴ اگست کو شہروں، قصبوں اور دیہاتوں میں ہر گھر اور ہر عمارت پر سبز ہلالی پرچم آزادی کا نشان بن کر فضاؤں میں لہرانے لگتا ہے۔ سماجی، سیاسی، ادبی اور دینی ادارے بھی پروگرام ترتیب دیتے ہیں، مگر جہاں تک یومِ آزادی کی مقصدیت کا تعلق ہے، قوم ابھی تک اس سے تہی دامن ہے۔ اِس کے لیے ضروری ہے کہ دانشورانِ قوم اُس روز قوم کو بتائیں کہ طویل عہدِ غلامی سے نجات اور آزادی ہم نے کس مقصد کے لیے حاصل کی تھی؟ کوٹھیاں، بلڈنگیں اور جائیدادیں بنانے کے لیے؟ اقتدار و کرسی کے لیے؟ مفاداتی سیاست آرائی کے لیے؟ مادر پدر آزاد مغربی نظام جمہوریت کے لیے؟ سوشلزم یا سیکولرازم کے جہنّم میں قوم کو دھکیلنے کے لیے؟ یا "پاکستان کا مطلب کیا لا الٰہ الا اللہ" کا نعرہ لگا کر رہنماؤں نے اللہ تعالیٰ سے یہ وعدہ کیا تھا کہ اس مملکت خداداد میں اللہ تعالیٰ کی کتاب اور اُس کے محبوب پاک صلّی اللہ علیہ وسلّم کی سُنّت مطہرہ کو

ناشر میاں محمد اجمل قادری، اندرون شیرانوالہ گیٹ لاہور، مطبع شرکت پرنٹنگ پریس لاہور



# احادیث الرسول صلی اللہ علیہ وسلم

انتظار حسین اسعد قادری

عَنْ اِبْنِ عَبَّاسٍ عَنِ النَّبِیِّ صَلَّی اللّٰہُ عَلَیْہِ وَسَلَّمَ قَالَ خَمْسُ دَعْوَاتٍ یُسْتَجَابُ لَھُنَّ دَعْوَۃُ الْمَظْلُوْمِ حَتّٰی یَنْتَصِرَ وَدَعْوَۃُ الْحَاجِّ حَتّٰی یَصْدُرَ وَدَعْوَۃُ الْمُجَاھِدِ حَتّٰی یُفْقَدَ وَدَعْوَۃُ الْمَرِیْضِ حَتّٰی یَبْرَأَ وَدَعْوَۃُ الْاَخِ لِاَخِیْہِ بِظَھْرِ الْغَیْبِ ثُمَّ قَالَ وَاَسْرَعُ ھٰذِہِ الدَّعْوَاتِ اِجَابَۃً دَعْوَۃُ بِظَھْرِ الْغَیْبِ۔

(البیہقی فی دعوات الکبیر)

ترجمہ: حضرت عبداللہ بن عباسؓ سے روایت ہے کہ حضور صلی اللہ علیہ وسلم نے فرمایا۔ پانچ آدمیوں کی دعائیں خاص طور پر قبول ہوتی ہیں۔ مظلوم کی دعا، جب تک وہ بدلہ نہ لیوے اور حج کرنے والے کی دعا جب تک وہ لوٹ کر اپنے گھر واپس نہ آئے اور راہِ خدا میں جہاد کرنے والے کی دعا جب تک وہ شہید ہو کے دنیا سے لاپتہ نہ ہو جائے اور بیمار کی دعا جب تک وہ شفایاب نہ ہو جائے اور ایک بھائی کی دوسرے بھائی کے لئے غائبانہ دعا یہ سب بیان کرنے کے بعد آپؐ نے ارشاد فرمایا اور ان دعاؤں میں سب سے جلدی قبول ہونے والی دعا کسی بھائی کے لئے غائبانہ دعا ہے۔

**تشریح:** دعا اگر حقیقتاً دعا ہو اور خود دعا کرنے والے کی ذات اور اس کے اعمال میں کوئی ایسی چیز نہ ہو جو قبولیت میں مانع ہوتی ہے تو دعا عموماً قبول بھی ہوتی ہے۔ لیکن بندہ مومن کے بعض خاص احوال یا اعمال ایسے ہوتے ہیں کہ ان کی وجہ سے رحمت الٰہی خصوصیت سے متوجہ ہوتی ہے اور دعا کی قبولیت کا خصوصی استحقاق پیدا ہو جاتا ہے۔ اس حدیث میں جن پانچ آدمیوں کی دعاؤں کا ذکر ہے ان میں سے مظلوم کی دعا اور غائبانہ دعا کا ذکر پہلے ہو چکا ہے اور حج اور جہاد ایسے اعمال ہیں کہ جب تک بندہ ان میں مشغول ہو وہ گویا اللہ کی بارگاہ میں ہے اور اس سے قریب تر ہے اسی طرح مردِ مومن کی بیماری گناہوں سے اس کی تطہیر کا ذریعہ اور قربِ الٰہی کی راہ میں اس کی غیر معمولی ترقی کا وسیلہ ہوتی ہے اور بیماری کے بستر پہ وہ ولایت کی منزلیں طے کرتا ہے اس لئے اس کی دعائیں خاص طور پر قبول ہوتی ہیں۔

حضرت ابو ہریرہؓ سے روایت ہے حضور صلی اللہ علیہ وسلم نے فرمایا۔ تین دعائیں ہیں جو خاص طور پر قبول ہوتی ہیں ان کی قبولیت میں شک ہی نہیں۔ ایک اولاد کے حق میں ماں باپ کی دعا، دوسرے مسافر اور پردیسی کی دعا، تیسرے مظلوم کی دعا۔

(جامع ترمذی - ابن ماجہ)

**تشریح:** ان دعاؤں کی قبولیت کا خاص راز بھی یہی ہے کہ یہ دعائیں اخلاص سے اور دل سے ہوتی ہیں، اولاد کے لئے ماں باپ کا خلوص تو ظاہر ہے اسی طرح پردیسی اور مظلوم کا دل شکستہ ہوتا ہے اور دل کی شکستگی میں اللہ تعالیٰ کی رحمت کو

کو بالادستی حاصل ہو گی اور اسلام کا نظامِ عدل و مساوات یہاں رائج ہو گا۔ ۱۴ اگست کو قوم کو اُن مکروہ عوامل سے خبردار کیا جائے جنہوں نے اڑتیس سال سے پاکستان کو اس کے مقصد وجود سے محروم کر رکھا ہے۔ اس موقعہ پر ہم اپنے ملک کے دینی تعلیمی مدارس و جامعات کے مہتممین و منتظمین سے یہ اپیل کرنا بھی مناسب اور ضروری سمجھتے ہیں کہ وہ اپنے اپنے طور پر مذاکرول اور آزادی کے جلسوں کے ذریعہ ان اکابر حق کی قربانیوں اور آزادی کے لیے جانکاہیوں سے قوم کو آگاہ کریں جنہوں نے دین و ملت کے لیے دار و رسن کی ہر صعوبت کو خوش آمدید کہا اور برطانوی استعمار کو اپنا بوریا بستر لپیٹنے پر مجبور کر دیا۔ آج ان سرفروشوں کے تذکرے اور یادیں ہماری غفلتوں اور سہل پسندیوں کے باعث ٹھنڈی پڑ گئی ہیں۔ حضرت مجدد الف ثانیؒ اور شاہ ولی اللہؒ سے لے کر امامِ انقلاب مولانا عبید اللہ سندھیؒ اور بالاکوٹ کی تحریکِ جہاد کے شہیدوں تک کو فراموش کر دیا گیا ہے اور ان لوگوں کو قوم کا ہیرو ثابت کیا جا رہا ہے جو نہ صرف یہ کہ جہادِ حریت میں شامل نہ تھے بلکہ ملک و ملت کے غدار اور انگریز کے نمک خوار و وفادار تھے۔ یہی وجہ ہے کہ ملک و قوم اسلامی نظامِ حیات سے محروم رہا ہے اور مقصد سے یہ محرومی اور دُوری روز بروز بڑھتی جا رہی ہے۔ ربِّ ذو الجلال وہ دن جلد لائے جب ہم اُس سے کیے ہوئے عہد کو پورا کر کے یومِ آزادی منائیں اور پاکستان حقیقی معنوں میں دنیا کی مثالی اسلامی فلاحی مملکت بن جائے۔

## تحریکِ فقہ جعفریہ
## وزیرِ داخلہ کے خلاف
## رٹ دائر کرے گی؟

فقہ جعفریہ کے ایک لیڈر کا اسلام آباد سے ۳۱ جولائی کے اخبارات میں بیان شائع ہوا ہے کہ اُن کی تحریک وزیرِ داخلہ اسلم خٹک کے خلاف رٹ دائر کرے گی کہ اُنہوں نے یہ کیوں کہا ہے کہ فقہ جعفریہ کی تحریک غیر ملکی آقاؤں کے اشاروں پر کام کر رہی ہے۔ ہمارا تو خیال تھا کہ فقہ جعفریہ کے رہنما ببانگ دہل یہ اعلان کریں گے کہ وزیرِ داخلہ یا اور محبِّ وطن کروڑوں پاکستانیوں کو ہمارا ایران سے وابستہ ہونا اور ایرانی ہدایات کے مطابق کام کرنا بُرا کیوں لگتا ہے؟ سعودی عرب میں حج کے مقدس اور رُوح پرور موقع پر خمینی کی تصاویر اٹھا کر مظاہرہ کرنے والے تو کبھی یہ نہیں کہتے کہ لوگ ہمیں ایرانی اور ایرانی انقلاب کا مبلغ کیوں کہتے ہیں؟ مگر پاکستان میں خمینیت اور ایرانی انقلاب کے گیت گانے والوں کو وزیرِ داخلہ کے بیان پر خواہ مخواہ غصہ آگیا۔ اگر فقہ جعفریہ والوں کے نزدیک غیر ملکی ایجنٹ ہونا بُری بات ہے تو پھر واقعتاً یہ مستحسن اقدام ہو گا کہ وہ وزیرِ داخلہ پاکستان پر مقدمہ قائم کریں اور اپنے غیر ملکی آقاؤں کے اشارے پر کام کرنے کا ثبوت مانگیں اور وفاقی وزیر میر ظفر اللہ خاں جمالی سے بھی پوچھیں کہ انہوں نے یہ کیوں کہا کہ ۶ جولائی کے خوں ریز سانحہ سے پہلے کوئٹہ میں غیر ملکی افراد دیکھے گئے تھے۔ ہمارے خیال میں یہ وزراء کرام اس قدر صاف گوئی سے کام نہ لیتے اگر پانی سر سے نہ گزر جاتا کیونکہ اس حادثہ سے پہلے اور اب بعد میں بھی حکومت فقہ جعفریہ والوں کے سلسلہ میں بڑی فراخدلی، حوصلے اور فیاضی سے کام لے رہی ہے۔ ہمارے خیال میں ایوانِ اقتدار کے اندر ایسے افراد موجود ہیں جو فقہ جعفریہ والوں کے ہم مسلک اور ہم فکر ہیں؟ وگرنہ یہ کیسے ممکن ہے؟ کہ ایک مسلح تحریک جو ملک میں فتنہ و فساد برپا کرنے کے لیے کوشاں ہو، حکومت اور ملک کے لیے مسائل پیدا کرے اور حکمران جانتے ہوں کہ وہ غیر ملکی تحریک ہے پھر اس پر پابندی عائد کرنے اور اسے کیفرِ کردار تک پہنچانے کے بجائے اُسے رعائتیں دی جائیں۔ ان کے ساتھ مذاکرات کیے جائیں۔ جو ادارہ اُن کے بارے میں تحقیقات کے لیے قائم کیا جائے اس میں اُن کے نمائندوں کو بھی شامل کرنے کی پیشکشیں کی جائیں؟ اندر سے اگر کوئی اشارہ مل گیا تو ممکن ہے فقہ جعفریہ والے عدالت میں چلے ہی جائیں اور وزرائے حکومت وہاں ہلکی پھلکی بات کر کے بلا کو اپنے گلے سے اتار پھینکنے کی کوشش کریں۔ مگر اس سے حقائق تبدیل نہ ہوں گے اور مملکتِ پاک میں فقہ جعفریہ والوں کے ذریعہ ایرانی مداخلت کے واقعات پر پردہ نہ ڈالا جا سکے گا۔



## افکارِ معاصرین

## تحریکِ نفاذِ فقہ جعفریہ سے وفاقی وزیرِ اطلاعات کی اپیل

**وفاقی** وزیرِ اطلاعات و نشریات چوہدری حامد ناصر چٹھہ نے تحصیل وزیر آباد کے مختلف طبقوں کے ایک نمائندہ وفد سے گفتگو کرتے ہوئے تحریک نفاذ فقہ جعفریہ پر زور دیا ہے کہ وہ پاکستان کی سالمیت اور بقاء کی خاطر نبی آخر الزماں صلی اللہ علیہ وسلم کے اسوۂ حسنہ کے مطابق مذہبی رواداری کا ثبوت دیتے ہوئے معاملات کو سلجھانے میں حکومت سے بھرپور تعاون کریں اور امن و امان برقرار رکھیں۔ مرکزی وزیرِ اطلاعات و نشریات نے یہ اظہارِ خیال چونکہ کوئٹہ میں رونما ہونے والے ناخوشگوار واقعات کے فوراً بعد کیا ہے اس لئے گہرے غور و فکر اور سنجیدگی سے توجہ کرنے کے لائق ہے۔ جو بات مذکورہ بالا فقروں میں کہی گئی ہے وہ ہر محبِّ وطن پاکستانی اور دردمند مسلمان کے دل کی آواز ہے۔ اچھے لوگوں کا شعار یہ ہوتا ہے کہ وہ اچھی بات سوچتے ہیں۔ کلمہ خیر کہتے ہیں اور حسنِ عمل اختیار کرتے ہیں۔ محبت و یگانگت دل میں جاگزیں ہو یا پورے معاشرے میں رچی بسی ہو، خوشبو کی طرح سب کو راحت و فرحت پہنچاتی ہے۔ نفرت و عناد کی راہ پر چل کر کبھی کوئی کامیابی اور سرخروئی کی منزل پر نہیں پہنچا۔ وفاقی وزیر اطلاعات و نشریات نے حکومتِ پاکستان کے ایک ذمہ دار ترجمان کی حیثیت سے یہ بھی فرمایا کہ :۔

"حکومت شیعہ فرقہ کے مطالبات کے ضمن میں قابلِ عمل فارمولا تیار کرنے میں کوشاں ہے اور وزیر اعظم جونیجو اس مسئلے کے حل میں گہری دلچسپی رکھتے ہیں۔"

ہم سمجھتے ہیں ایک ذمہ دار سرکاری شخصیت کا ذمہ دارانہ اظہارِ خیال اس یقین دہانی کے لئے کافی ہے کہ جو فریق بھی اپنے معاملات کے سلسلے میں فکر و تردد کے جذبات رکھتا ہے وہ حقیقت پسندانہ نقطۂ نظر، تحمل اور اربابِ حل و عقد پر کامل اعتماد کا اظہار کرے تاکہ بالفاظ دیگر ضرورت سے زیادہ عجلت، مشکلات میں اضافہ نہ کرنے پائے، شاید یہی مستقبل کی تشویش اور منفی صورتِ حال کا احتمال ہے کہ وفاقی وزیرِ اطلاعات و نشریات نے یہ اپیل کرنے کی ضرورت بھی محسوس کی ہے کہ :۔

"اگر تحریک نفاذ فقہ جعفریہ کے علمائے کرام اور دوسرے ذمہ دار افراد نے اس نازک صورتِ حال کو بہتر بنانے میں حکومت سے تعاون نہ کیا تو ملک دشمن عناصر اس صورتِ حال سے منفی فائدہ اٹھانے کی سازش کریں گے انہوں نے کوئٹہ میں ہونے والے واقعات پر گہرے افسوس کا اظہار کرتے ہوئے اس یقین کا اظہار کیا کہ آئندہ ایسے واقعات کا اعادہ نہیں ہو گا۔"

ہم وفاقی وزیرِ اطلاعات و نشریات جناب حامد ناصر چٹھہ کی اس اپیل اور نیک توقعات کی پُرزور تائید کرتے ہیں۔ کیونکہ نظم و ضبط اور احترام باہمی میں ہی ہمارے ملک و ملت کا بہترین مفاد مضمر ہے۔ اور پاکستان کے دشمن عناصر تو ہمیشہ ایسے نازک مواقع کی ٹوہ میں لگے رہتے ہیں کہ آپس میں بدگمانیاں پیدا کریں افواہوں کا بازار گرم کریں۔ اور خون خرابہ کرا کے دنیا بھر میں پاکستان کو رسوا کریں۔

دریں اثناء ایک اخباری اطلاع کے مطابق سانحۂ کوئٹہ کے دوران گرفتار کئے جانے والے ۲۸۰ افراد کو حکومت نے رہا کر دیا ہے۔ ظاہر ہے حکومت نے یہ فیصلہ خیر سگالی اور کشادہ دلی کا مظاہرہ کرنے کے لئے کیا ہو گا۔ اس طرح کی پکڑ دھکڑ میں قصورداروں کے ساتھ بعض اوقات بے قصور لوگ بھی زد میں آ جاتے ہیں۔ ہم سمجھتے ہیں اس فیصلے سے جن افراد یا فریقوں کو فائدہ پہنچا ہے کم از کم انہیں ضرور حکومت کا شکر گزار ہونا چاہیئے۔ ایک نہایت اہم بات اس فیصلے میں یہ شامل ہے کہ ان میں جو غیر ملکی افراد شامل تھے ان میں سے کچھ کو مہاجر کیمپ پہنچا دیا گیا ہے اور ۲۳۱ افراد ایسے ہیں جن کو حکومتِ ایران کے حوالے کرنے کے لئے پاک و ایران سرحد پر تفتان پہنچا دیا گیا ہے۔ ایک اور اطلاع کے مطابق اسسٹنٹ کمشنر دالبندین نے غیر قانونی طور پر پاکستان میں داخل ہونے والے ایک سو دس ایرانی باشندوں کو جنہیں لیویز نے گرفتار کیا تھا واپس بھیج دیا ہے۔

یہ اطلاع نہایت اہمیت کی حامل ہے اور حکومتِ پاکستان جس قابلِ ذکر فیاضی کا مظاہرہ کر رہی ہے۔ ہمیں توقع ہے ہمسایہ ملک ایران اس کی قدر کرتے ہوئے ایسے اقدامات کرے گا کہ ہماری مشکلات میں اضافہ نہ ہونے پائے۔

## خطباتِ جُمعہ کے لیے

## موضوعات کا سرکاری تعیّن

## مطلوبہ مقاصد پورے ہونے کی توقع نہ رکھیں

صوبائی سیکریٹری وچیف ایڈمنسٹریٹر محکمہ اوقاف نے محکمہ اوقاف کے تحت کام کرنے والے سینئر علماء کرام کو ایسے موضوعات کی فہرست مرتّب کرنے کی ہدایت کی ہے جن پر خطباءِ مساجد نمازِ جمعہ کے اجتماعات میں روشنی ڈال سکیں تاکہ وہ غیر ضروری موضوعات پر تقاریر نہ کریں۔ انہوں نے کہا کہ مساجد مقدّس مقامات ہیں اور غیر متعلقہ اُمور کو زیرِ بحث لانے کا پلیٹ فارم نہیں ہیں۔ (اپ پ ما)

ایسی ہی خبریں سابقہ "عوامی دَورِ آمریت" اور قبل ازیں عہدِ ایوّبی میں بھی اُڑتی رہی ہیں مگر کوئی حکمران اپنے اس ارادے کو عملی جامہ نہ پہنا سکا، مگر اس مرتبہ خبر کا لب و لہجہ بڑا سنجیدہ ہے اس لیے ممکن ہے محکمۂ اوقاف یہ کام کرگزرے، اِس کا فائدہ کسے پہنچے گا؟ محکمۂ اوقاف کے خطیبوں کو کہ ہر جمعہ تقریر کے لیے کتابوں کی ورق گردانی سے اُن کی جان چھوٹ جائے گی یا حکومت کو کہ اسے اپنے بارے میں دینی نقطۂ نگاہ سے ہونے والی تنقید کا کبھی سامنا نہیں کرنا پڑے گا۔ اوقاف کے خطباء حضرات کو تو یقیناً اس سے سہولت حاصل ہو جائے گی مگر جہاں تک دُوسری بات کا تعلّق ہے اُس کے پورا ہونے کی خوش فہمی میں اربابِ اقتدار کو مبتلا نہیں ہونا چاہیئے، کیونکہ منبر و محراب سے ابھی تک کچھ ایسے لوگ ضرور وابستہ ہیں جن کے پیشِ نظر ملازمت یا تنخواہ و مشاہرہ نہیں اعلاء کلمۃ الحق اور دین کی سربلندی ہے۔ ان کی زبانوں کو حق کہنے سے روکنے کی کوشش کامیاب نہ ہوگی۔

انصار

---

# ضروری اعلان

حضرت اقدس مولانا میاں محمد اجمل قادری دامت برکاتہم العالیہ کے سفرِ حج اور یورپی ممالک کے دورے پر تشریف لے جانے کی وجہ سے جامع مسجد شیرانوالہ دروازہ لاہور میں درج ذیل علماء کرام نماز جمعۃ المبارک پڑھائیں گے۔ اور مجلس ذکر منعقد کرائیں گے۔

## پروگرام

۸ راگست : جمعرات بعد نماز مغرب مجلس ذکر حضرت مولانا ظریف صاحب خلیفہ مجاز امام الھدیٰ حضرت مولانا عبیداللہ انور رحمۃ اللہ

۹ راگست : جمعۃ المبارک محدثِ اعظم شیخ الحدیث حضرت مولانا محمد سرفراز خان صفدر دامت برکاتہم العالیہ

۱۵ راگست : جمعرات بعد نماز مغرب مجلس ذکر حضرت صوفی محمد یونس صاحب مدظلہ (راولپنڈی)

۱۶ راگست : جمعۃ المبارک حضرت صوفی محمد یونس مدظلہ،

۲۲ راگست : جمعرات بعد مغرب مجلس ذکر (آیت کریمہ) اور

۲۳ راگست : جمعۃ المبارک مفسّرِ قرآن پیرِ طریقت حضرت مولانا قاضی زاہد الحسینی دامت برکاتہم العالیہ خلیفہ مجاز حضرت لاہوری رحمۃ اللہ علیہ

---



# مُسافر فی سبیل اللہ کی موت محمُود ہے

## مجاھد، حاجی، طالب العلم اور طالب رضاءِ الٰہی کی موت اس کے لیے باعثِ نجات وبلندیٔ درجات ہے

قطبِ عالم شیخ التفسیر حضرت مولانا احمد علی لاہوریؒ کا ایک خطبہ جمعہ

برادرانِ اسلام! آج کی معروضات کا عنوان موت ہے۔ آپ جانتے ہیں موت ایک ایسی چیز ہے جس کا تعلق ہر ایک انسان سے ہے۔ اس لیے موت کے متعلق جو ضروری معلومات ہیں ہر ایک انسان کو ان کا معلوم ہو جانا مفید اور نتیجہ خیز ہوگا۔

قولہٗ تعالیٰ:۔ وَاَنْفِقُوْا مِمَّا رَزَقْنٰكُمْ مِّنْ قَبْلِ اَنْ يَّاْتِیَ اَحَدَكُمُ الْمَوْتُ فَيَقُوْلَ رَبِّ لَوْلَاۤ اَخَّرْتَنِیْۤ اِلٰۤی اَجَلٍ قَرِيْبٍ فَاَصَّدَّقَ وَاَكُنْ مِّنَ الصّٰلِحِيْنَ۔

سورہ المنافقون
رکوع ۲ پ ۲۸

(اے ایمان والو) اس میں سے خرچ کرو جو ہم نے تم کو روزی دی ہے۔ اس سے پہلے کہ کسی کو تم میں سے موت آجائے تو کہے اے میرے رب تو نے مجھے تھوڑی مدت کے لیے ڈھیل کیوں نہ دی کہ میں خیرات کرتا اور نیک لوگوں میں ہو جاتا۔

## موت کی دو قسمیں

برادرانِ اسلام! اللہ تعالےٰ کا قرآن مجید میں اعلان ہے کہ ہم نے ہر چیز کی دو قسمیں پیدا کی ہیں۔ اس قاعدے کے مطابق موت کی بھی دو قسمیں ہونی چاہئیں۔ قرآن مجید اور حدیث شریف میں غور سے دیکھا جائے تو واقعی موت کی بھی دو قسمیں نظر آتی ہیں۔ موت محمُود یا موت مذموم کہہ دیجیے یا اچھی اور بُری موت کہہ دیجیے۔ دونوں الفاظ استعمال کیے جا سکتے ہیں۔

## موت محمود والوں کے اوصاف

قولہٗ تعالیٰ: قُلْ اِنَّ صَلَاتِیْ وَنُسُكِیْ وَمَحْيَایَ وَمَمَاتِیْ لِلّٰهِ رَبِّ الْعٰلَمِيْنَ ۝ لَا شَرِيْكَ لَهٗ وَبِذٰلِكَ اُمِرْتُ وَاَنَا اَوَّلُ الْمُسْلِمِيْنَ۔ (سورہ الانعام رکوع ۲۰ پ ۸)

کہہ دو بیشک میری نماز اور میری قربانی اور میرا جینا اور میرا مرنا اللہ ہی کے لیے ہے جو سارے جہان کا پالنے والا ہے۔ اس کا کوئی شریک نہیں اور مجھے اسی کا حکم دیا گیا تھا اور میں سب سے پہلا فرمانبردار ہوں۔

## نتیجہ

سیّد المرسلین خاتم النبیّین رحمۃ اللعالمین علیہ الصلوٰۃ والسلام کی زندگی اور موت دونوں ہی محمود اور قابلِ رشک ہیں، اسی لیے آپؐ کی اُمّت کو آپؐ کا نمونہ اختیار کرنے کا حکم دیا گیا ہے۔ لہٰذا جو شخص اپنی موت محمود بنانا چاہے اسے اپنی

زندگی کا مقصد اللہ تعالیٰ کی اطاعت و فرماں برداری بنانا چاہیئے

قولہ تعالےٰ وَمَنْ يُّخْرُجْ مِنْ بَيْتِهٖ مُهَاجِرًا اِلَى اللّٰهِ وَرَسُوْلِهٖ ثُمَّ يُدْرِكْهُ الْمَوْتُ فَقَدْ وَقَعَ اَجْرُهٗ عَلَى اللّٰهِ ؕ وَكَانَ اللّٰهُ غَفُوْرًا رَّحِيْمًا ۝

سورۃ النساء پ۵ رکوع ۱۴

ترجمہ: اور جو کوئی اپنے گھر سے اللہ اور رسولؐ کی طرف ہجرت کرکے نکلے پھر اس کو موت پالے تو اللہ کے ہاں اُس کا ثواب ہو چکا۔ اور اللہ بخشنے والا مہربان ہے۔

## نتیجہ

جو لوگ اللہ تعالیٰ کی رضا حاصل کرنے کے لیے گھر سے نکل کر باہر جاتے ہیں پھر اگر وہ مرجائیں تو اُن کا ثواب اللہ تعالےٰ انہیں ضرور دیں گے۔

## اللہ تعالےٰ کی راہ میں سفر کرنے والے

۱۔ مجاھد جو اللہ تعالےٰ کے دین کی حفاظت کرنے کے لیے میدانِ جنگ میں جائے۔

۲۔ حاجی جو اللہ تعالیٰ کی رضا حاصل کرنے کے لیے حج کرنے کے لیے جائے۔

۳۔ عالم دین جو محض اللہ تعالےٰ کی رضا حاصل کرنے کے لیے دین کی تبلیغ کے لیے جائے۔

۴۔ طالب العلم جو اللہ تعالےٰ کی رضا حاصل کرنے کے لیے دین کا علم پڑھنے کے لیے جائے۔

## علیٰ ہذا القیاس

۵۔ جو شخص بھی اللہ تعالیٰ کی رضا حاصل کرنے کے لیے کسی کام کے لیے گھر سے باہر جائے "فی سبیل اللہ" کہلائے گا مثلاً آجکل رضا کارانِ احرار سیلاب میں تباہ ہونے والے مسلمانوں کے مکانات تعمیر کرنے کے لیے باہر جاتے ہیں یہ بھی فی سبیل اللہ میں ہی شمار ہوں گے۔ جو شخص بھی فی سبیل اللہ سفر کرے اور اسی سفر میں موت آئے تو وہ موت محمود ہوگی۔

## دُعا

اللہ تعالےٰ ہم سب مسلمانوں کو موت محمود سے دُنیا سے رخصت ہونے کی نعمت نصیب فرمائے۔ آمین۔

## موت محمود کی اور قسمیں

عن جابر بن عتيك قال قال رسول الله صلى الله عليه وسلم الشهادة سبع سوى القتل في سبيل الله المطعون شهيد والغريق شهيد وصاحب ذات الجنب شهيد والمبطون شهيد وصاحب الحريق شهيد والذى يموت تحت الهدم شهيد والمرأة تموت بجمع شهيد۔ (رواہ مالک وابوداؤد والنسائی)

جابر بن عتیک سے روایت ہے۔ کہا فرمایا رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلّم نے اللہ کی راہ میں قتل ہوجانے والے شہید کے سوا شہید کی اور سات قسمیں ہیں۔ طاعون سے مرنے والا شہید ہے۔ ڈوب کر مرنے والا شہید ہے۔ مونیہ سے مرنے والا شہید ہے اور ہیضہ والا شہید ہے۔ جل کر مرنے والا شہید ہے اور وہ جو دب کر مرجائے شہید ہے اور عورت جو زچگی کی حالت میں مرجائے شہید ہے۔

## موت مذموم

قولہ تعالیٰ اِنَّ الَّذِيْنَ كَفَرُوْا وَمَاتُوْا وَهُمْ كُفَّارٌ اُولٰٓئِكَ عَلَيْهِمْ لَعْنَةُ اللّٰهِ وَالْمَلٰٓئِكَةِ وَالنَّاسِ اَجْمَعِيْنَ ۝ خٰلِدِيْنَ فِيْهَا لَا يُخَفَّفُ عَنْهُمُ الْعَذَابُ وَلَا هُمْ يُنْظَرُوْنَ ۝

(سورۃ البقرہ رکوع ۱۹)

بیشک جنہوں نے انکار کیا اور انکار ہی کی حالت میں مر بھی گئے تو



ان پر اللہ کی لعنت ہے اور فرشتوں اور سب لوگوں کی بھی۔ وہ ہمیشہ اسی میں رہیں گے۔ ان سے عذاب ہلکا نہ کیا جائے گا اور نہ وہ مہلت دیے جائیں گے۔

## الحاصل

حاصل یہ نکلا کہ اللہ تعالےٰ کے احکام کے تسلیم کرنے سے انکار کرنے سے انسان لعنت کی موت مرتا ہے اور جہنم رسید ہوجاتا ہے۔ ہمارے پنجاب کے زمینداروں اور جائداد والوں کو اللہ ہدایت دے اور بیٹیوں اور بہنوں کو باپ کی جائداد سے حصہ دے دیں اور رواج کو ترک کردیں ورنہ لعنت کی موت ہوگی۔

قولہ تعالیٰ: وَلَوْ تَرٰٓى اِذِ الظّٰلِمُوْنَ فِيْ غَمَرٰتِ الْمَوْتِ وَالْمَلٰٓئِكَةُ بَاسِطُوْٓا اَيْدِيْهِمْ ۚ اَخْرِجُوْٓا اَنْفُسَكُمْ ؕ اَلْيَوْمَ تُجْزَوْنَ عَذَابَ الْهُوْنِ بِمَا كُنْتُمْ تَقُوْلُوْنَ عَلَى اللّٰهِ غَيْرَ الْحَقِّ وَكُنْتُمْ عَنْ اٰيٰتِهٖ تَسْتَكْبِرُوْنَ ۔ (سورۃ الانعام رکوع ۱۱)

ترجمہ: اور اگر تو دیکھے جس وقت ظالم موت کی سختیوں میں ہوں گے اور فرشتے اپنے ہاتھ بڑھانے والے ہوں گے کہ اپنی جانوں کو نکالو۔ آج تمہیں ذلت کا عذاب ملے گا۔ اس سبب سے کہ تم اللہ پر جھوٹی باتیں کہتے تھے اور اس کی آیتوں کے پڑھنے سے تکبر کرتے تھے۔

اس آیت سے حاصل یہ نکلا کہ جو لوگ احکام الٰہی کو تسلیم کرنے میں اپنی ذلت خیال کریں اور اسلام کی مخالفت کرنے میں اپنی عزت خیال کریں۔ اس قسم کے متکبرین کی موت مذموم ہوگی۔ مثلاً عام طور پر مسلمان ختنہ۔ منگنی شادی اور موت کے موقع پر خلاف شرع رسموں کو اپنی عزت خیال کرتے ہیں اور اتباع شریعت کو موجب توہین سمجھتے ہیں۔ چنانچہ شادی سے پہلے ڈھولک بجانا۔ باجہ بجانا۔ دولہا کے سر پر سہرا باندھنا وغیرہ رسمیں کافروں کی ہیں مگر ان کے ادا کرنے کو اپنی عزت اور ان کے ترک کرنے کو ذلت خیال کرتے ہیں۔

رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم کا ارشاد ہے کہ قبر بہشت کے باغوں میں سے ایک باغ ہوتی ہے یا دوزخ کے گڑھوں میں سے گڑھا ہوتی ہے۔ جن کی موت محمود ہوگی اُن کے حق میں قبر بہشت کے باغوں میں سے ایک باغ ہوگی اور جن کی موت مذموم ہوگی، ان کے حق میں قبر دوزخ کے گڑھوں میں سے ایک گڑھا ہوگی۔ وَمَا عَلَيْنَآ اِلَّا الْبَلٰغُ ؕ۔

## آخرت کی باز پرس

حضرت ابن مسعود رضی اللہ عنہٗ آنحضور صلی اللہ علیہ وسلم سے روایت کرتے ہیں کہ آپؐ نے فرمایا "(قیامت کے دن) انسان کے قدم (اپنی جگہ سے) ہٹ نہ سکیں گے یہاں تک کہ اس سے پانچ باتوں کے بارے میں سوال نہ کرلیا جائے

۱۔ عمر کن کاموں میں گنوائی؟
۲۔ جوانی کی توانائیاں کہاں صرف ہوئیں؟
۳۔ مال کہاں سے کمایا؟
۴۔ کہاں خرچ کیا؟
۵۔ جو علم اُسے حاصل ہوا، اُس پر اُس نے کہاں تک عمل کیا؟

مرسلہ
تہذیب اشرف

# دعوتِ عمل

سید عبدالمنان شاہد

اُداس کیوں ہو ساتھیو؟

وہ ہمتیں، وہ ولولے، وہ اضطراب کیا ہوئے
وہ غلغلے وہ نعرہ ہائے انقلاب کیا ہوئے
ہم اتنے مضمحل نہ تھے!

ہزار بار زندگی سے اپنے رُخ کو موڑ کر
ہزار بار غیر حق کے بندھنوں کو توڑ کر
تمہارا قافلہ رہا ہے اہلِ حق کا ہم عناں
تمہاری جرأتیں رہیں ہمیشہ حق کی پاسباں
یہ دل گرفتگی ہے کیوں؟

میں جانتا ہوں شیطنت عُروج پر ہے آج کل
بہیمیت کا رقص و رنگ تیز تر ہے آج کل
یہ قہر، یہ تباہیاں، یہ ظلم یہ ستم بجا
یہ حادثاتِ بیش و کم یہ سیل رنج و غم بجا
پر اس طرح سے وقف حزن و یاس کیوں، ہو ساتھیو؟
اُداس کیوں، ہو ساتھیو؟

تم اس فشار شور و شر سے ہاؤ ہُو سے ڈر گئے
مصائبِ رہِ تلاش و جستجو سے ڈر گئے
قدم بڑھاؤ ساتھیو نظامِ حق کی راہ میں
ہزار نصرتیں نہاں تمہاری اک نگاہ میں
قدم بڑھاؤ ساتھیو — اُداس کیوں ہو ساتھیو؟



محمد عبید حسن صدیقی لکھیم پوری

## ماوراء النہر کا
# ہاشم مقنع
## جھوٹا مدعی نبوت
### اور اسلامی حکومت کے ہاتھوں اس کا عبرت ناک انجام

فخرِ موجودات سرورِ کائنات احمد مجتبیٰ محمد مصطفےٰ صلی اللہ تعالےٰ علیہ وسلم نے صرف اپنی تیئس سالہ زندگی میں عرب کی حالت میں عظیم انقلاب برپا کر دیا، بدتہذیبی کو اسلامی سانچے میں ڈھال دیا۔ کوئی بڑے سے بڑا محرک اتنی قلیل مدت میں منزلِ مقصود پر نہ پہنچ سکا آج تاریخ اس کی مثال پیش کرنے سے قاصر ہے، دنیا کے گوشہ گوشہ اور چپہ چپہ میں اسلام کا جھنڈا لہراتا نظر آرہا ہے۔ اس کے برخلاف دشمنانِ اسلام بھی پیدا ہوتے رہے اور انہوں نے اپنی ناپاک سازشوں کے ذریعہ اسلام کو نیست و نابود کرنے کی ان تھک کوششیں بھی کیں لیکن حق تعالےٰ کی طرف سے خود بخود ان کی سرکوبی کا انتظام ہوتا رہا۔ ابوجہل نے جو حضور اکرم صلی اللہ علیہ وسلم کا سخت دشمن تھا سرورِ دوجہاں پیکر رحم و کرم صلی اللہ علیہ وسلم کو اذیتیں پہنچانے میں کوئی کسر باقی نہ چھوڑی لیکن پھر حق تعالےٰ نے اُس کی سرکوبی کا انتظام فرمایا اور صرف دو مایہ ناز اسلام کے نونہالوں نے اُس کا کام تمام کرکے واصلِ جہنم کیا۔ غرض یہ کہ لوگ طرح طرح کی جدوجہد اسلام کے خلاف کرتے رہے اور ناکام ہوتے رہے۔ جب ہجری کی دوسری صدی بڑھتی ہوئی نصف کے قریب پہنچتی ہے تو عرب کے تختِ خلافت پر بنو عباسیہ کے تیسرے خلیفہ محمد مہدی متمکن ہو کر زمامِ حکومت سنبھالتے ہیں اور دوسری طرف ماوراءالنہر میں ہاشم نامی ایک شخص جھوٹی نبوت کا ڈنکا بجاتا ہے۔ جب وہ دَورِ شباب سے بغل گیر ہوا تو منطق، فلسفہ، سائنس وغیرہ پڑھنے میں مصروف ہوگیا۔ وہ ذہین بھی بے حد تھا۔ ماوراءالنہر میں ظہور پذیر ہو کر دعوتِ نبوت کا علم بردار ہوا۔ وہاں کے کافر لامذہبیت جن کا دین تھا اُس کے متبع ہوگئے۔ دھیرے دھیرے اُس کے معتقدین کی جماعت میں اضافہ ہوتا رہا۔ پھر اپنے مریدین و متبعین کی کثرت کے بموجب پہلے ماوراءالنہر اس کے بعد خراسان پر قبضہ کرلیا اور خود قلعہ سیام میں قیام پذیر ہوا۔ جب حالات نے اس کا ساتھ دیا، مال و دولت کی فراوانی ہوئی تو خدائی کا دعویٰ کر بیٹھا۔ چونکہ انتہائی نفرت انگیز اور قبیح الصورت تھا اس لیے اُس نے اپنے چہرہ پر سونے کا چہرہ بنوا کر لگا لیا تھا۔ اس کے اوپر سے سنہرا نقاب اوڑھے رہتا جس کی

بناء پر مقنع کے نام سے مشہور ہوگیا۔ کہتا تھا کہ وہ مسلمانوں کا خدا جس نے زمین و آسمان کو پیدا کیا جو مالک و خالق ہے پہلے آدم کے قالب میں آیا تھا پھر نوح کے قالب میں آیا اور اب ہاشم کے قالب میں آگیا ہے۔ اس لیے میری خدائی کو مانو اور میرے سامنے سربسجود ہوجاؤ۔ اپنی جنت بنوائی جس میں طرح طرح کے ساز و سامان عجیب و غریب اشیاء مہیا کیں جن کو دیکھ کر لوگ حیرت و استعجاب کے مجسم بن جاتے تھے۔ خوبصورت سے خوبصورت حوریں جمع کیں۔ دنیا کے کونہ کونہ میں جہاں بھی معلوم ہوتا تھا کہ فلاں جگہ نہایت ہی حسین وجمیل عورت ہے فوراً اپنے مریدین کو بھیج کر طوعاً و کرہاً منگواتا تھا اور حور بنا کر جنت میں داخل کرتا تھا۔ اس کی جنت کو دیکھ کر لوگ مفتون و مدہوش ہوجاتے تھے اور بد عقل بلا جھجک مقنع کو خدا ماننے کے لیے تیار ہوجاتے تھے۔ ماوراء النہر کے بعض وہ کچے مسلمان جو عیش پرست اور عجائب پسند تھے اس کے دام فریب میں پھنس کر اس کے معتقدین کے حلقے میں داخل ہوگئے۔ اس نے اپنے ستارے اپنا آسمان اپنا چاند بھی بنایا تھا جو تاریخ میں ماہِ نخشب کے نام سے یاد کیا جاتا ہے۔ اپنی دوزخ بھی بنوائی جس میں اُس کو خدا نہ ماننے والوں کو طرح طرح کی اذیتیں پہنچائی جاتی تھیں۔ دہکتی ہوئی آگ میں جھونکا جاتا تھا۔ لوہے کی سلاخیں حد درجہ تیز گرم کرکے ان کی آنکھوں میں بے دھڑک گھونپ دی جاتی تھیں۔ ایسی ایسی تکلیفیں مسلمانوں کو یہاں دی جاتیں جن کو سُن کر پتھر دل بھی بے ساختہ تڑپ اٹھتے۔ لیکن جب جور و ظلم حد سے تجاوز کرگیا تو حق تعالیٰ کا دریائے رحمت جوش سے اُبل پڑا اور خلیفہ محمد مہدی کو مقنع کے دعوی اور مسلمانوں پر طرح طرح کی ستم رانیوں کی اطلاع پہنچتی ہے تو خبر سُن کر خلیفہ تھرا جاتے ہیں۔ بدن پر کپکپی طاری ہوجاتی ہے۔ فوراً مقنع کی سرکوبی کے لیے لشکر جرار روانہ کرتے ہیں جو مقنعی فوج کو شکست دیتا ہُوا ماورالنہر اور خراسان کو فتح کرتا ہُوا قلعہ بسیام میں داخل ہوتا ہے۔ مسلمانوں کے قلعہ بسیام میں داخل ہونے کی اطلاع جب مقنع کو پہنچتی ہے تو چہرہ پر بدحواسی چھا جاتی ہے اور بے تابانہ تیزاب کے حوض کی طرف یہ کہتا ہُوا دوڑتا ہے کہ اب زمین پر خدا کے رہنے کی ضرورت نہیں آسمان پر جانے کا وقت آگیا ہے۔ تیزاب کے حوض کے پاس پہنچ کر فوراً تیزاب کے حوض میں کودتا ہے لیکن عین کودتے وقت مسلمانوں کے سالارِ اعظم سعید آجاتے ہیں اور پھرتی کے ساتھ اُس کا سر تلوار پر رکھ لیتے ہیں پھر اُس کے مریدین خاص و معتقدین کو دکھلا کر کہتے ہیں کہ یہ وہی کریہہ الصورت ہے جس کو تم لوگ خدا مانتے تھے۔ بعدہٗ اس کا سر دارالسلطنت خلیفہ محمد مہدی کی خدمت میں روانہ کر دیا۔ اس طرح اس کا حسرتناک انجام ہُوا اور مسلمانوں کو اُس کے عذاب سے نجات حاصل ہوئی۔ وہ لوگ جو اس کو خدا مان بیٹھے تھے پکے سچے مسلمان ہوگئے۔

بشکریہ۔ طیب دیوبند

## حدیث رسول مقبول صلی اللہ علیہ وسلم

آدمی بوڑھا ہوجاتا ہے اور اس میں دو خصلتیں جوان ہوجاتی ہیں، حرص اور لمبی امید۔

سنبھل اے ابنِ آدم جادۂ آرام پیری میں
ہوا و حرص ہوتے ہیں جوان ایام پیری میں



## حضرت مولانا عبید اللہ انور نور اللہ مرقدہٗ

ایک درویش ایک صوفی باصفا جاتا رہا
بے وفا دنیا کا مردِ باوفا جاتا رہا

دم بخود، حیران و سرگرداں ہیں اہلِ کارواں
کیا کہیں روح و بدن کا رہنما جاتا رہا

عمر بھر پرچم وہ لہراتا رہا اسلام کا
وہ نظامِ مصطفےٰؐ کا آشنا جاتا رہا

دی اذاں بُت خانۂ دنیا میں اس نے عمر بھر
اِک نیا جذبہ ہمیں کرکے عطا جاتا رہا

خواہشوں کی اُلجھی اُلجھی ڈور سُلجھے کس طرح؟
حیف ہے یارو کہ وہ عُقدہ کُشا جاتا رہا

ہوں کروڑوں رحمتیں اس کی لحد پر تا ابد
آہ! محبوبِ حبیبِ کبریا جاتا رہا

اہلِ باطن، اہلِ دل، اہلِ نظر، اہلِ قلم
رو رہے ہیں ایک مردِ باوفا جاتا رہا

۵ +
۱۹۸۰
۱۹۸۵

راشد شکور
سیالکوٹ

حاجی
کمال الدین
صاحب

# حضورؐ کے صحابہؓ پر
# دشمنانِ اسلام کے جور و ستم

سنہ ۱۱ نبوت کے موسم حج کا ذکر ہے کہ حضور صلی اللہ علیہ وسلم نے رات کی تاریکی میں شہر مکہ سے چند میل پرے مقام عقبہ پر جو مقام الحرا اور منیٰ کے درمیان واقع ہے لوگوں کو باتیں کرتے سُنا۔ اس آواز پر خدا کا نبیؐ ان لوگوں کے پاس پہنچا۔ یہ چھ آدمی تھے اور یثرب سے آئے تھے۔ ان کے سامنے حضورؐ نے خدا کی عظمت و جلال کا بیان شروع کیا۔ ان کی محبت کو خدا کے ساتھ گرمایا۔ بُتوں سے اُن کو نفرت دلائی۔ نیکی اور پاکیزگی کی تعلیم دے کر گناہوں اور بُرائیوں سے منع فرمایا۔ قرآن شریف کی تلاوت فرما کر ان کے دلوں کو روشن کیا۔ یہ لوگ اگرچہ بُت پرست تھے لیکن انہوں نے اپنے شہر کے یہودیوں کو بارہا یہ ذکر کرتے ہوئے سُنا تھا کہ ایک نبیؐ عنقریب ظاہر ہونے والا ہے۔ جلد ۱ صـ ۳۰۳ زاد المعاد

اس تعلیم سے وہ اُسی وقت ایمان لے آئے اور جب اپنے وطن کو لوٹ کر گئے تو دینِ حق کے سچے مبلغ بن گئے۔ وہ ہر ایک کو یہ خوشخبری سناتے تھے کہ وہ نبیؐ، جس کا تمام عالم کو انتظار تھا، آ گیا۔ ہمارے کانوں نے اُسؐ کا کلام سُنا۔ ہماری آنکھوں نے اُس کا دیدار کیا اور اُسؐ نے ہم کو اس زندہ رہنے والے خدا سے ملا دیا ہے کہ دُنیا کی زندگی اور موت اب ہمارے سامنے ہیچ ہے۔

ان لوگوں کے بشارت لے جانے کا نتیجہ یہ ہُوا کہ یثرب میں گھر گھر آنحضرت صلی اللہ علیہ وسلم کا ذکر ہونے لگا اور اگلے سال سنہ ۱۲ نبوت میں یثرب کے بارہ باشندے مکہ میں حاضر ہُوئے اور نبی صلی اللہ علیہ وسلم کے فیضان سے دولتِ ایمان حاصل کی۔ ان لوگوں نے جن باتوں پر حضورؐ سے بیعت کی تھی وہ یہ ہیں:

۱۔ ہم خدائے واحد کی عبادت کیا کریں گے اور کسی کو اُس کا شریک نہیں بنائیں گے۔

۲۔ ہم چوری اور زناکاری نہیں کریں گے۔

۳۔ ہم اپنی اولاد (لڑکیوں) کو قتل نہیں کریں گے۔

۴۔ ہم کسی پر جھوٹی تہمت نہیں لگائیں گے۔ اور نہ کسی کی چغلی کیا کریں گے۔

۵۔ ہم نبیؐ کی اطاعت ہر ایک اچھی بات میں کیا کریں گے۔

جب یہ لوگ واپس جانے لگے تو حضورؐ نے اُن کی تعلیم کے لیے مصعب بن عمیرؓ کو ساتھ کر دیا۔ یہ مصعبؓ امیر گھرانے کے لاڈلے بیٹے تھے۔ جب گھوڑے پر سوار ہو کر نکلتے تو آگے پیچھے غلام چلا کرتے۔ بدن پر دو سو روپے سے



کم کی پوشاک کبھی نہ پہنتے، مگر جب اُن کو اسلام کے طفیل رُوحانی عیش حاصل ہُوا تب ان جسمانی آرائشوں اور نمائشوں کو انہوں نے بالکل ترک کر دیا تھا۔ جن دنوں یہ مدینہ میں دین کی منادی اور اسلام کی تبلیغ کیا کرتے تھے اُن دنوں اُن کے کندھوں پر صرف کمبل کا ایک چھوٹا سا ٹکڑا ہوتا تھا جسے اگلی طرف سے کیکر کے کانٹوں سے اٹکا لیا کرتے تھے۔

حضرت مصعبؓ مدینے میں اسعد بن زرارہؓ کے گھر جا کر اُترے تھے اور اُنؓ کو مدینہ والے المقری (طبری صـ ۲۳۵) یعنی پڑھانے والا، استاد کہا کرتے تھے۔ ایک دن مصعبؓ، اسعدؓ اور چند مسلمان یہ غور کرنے کے لیے جمع ہُوئے کہ بنی عبد الاشہل اور بنی ظفر میں کیونکر اسلام کی منادی کی جائے۔ سعد بن معاذ اور اسید بن حضیر ان قبائل کے سردار تھے اور ابھی مسلمان نہ ہوئے تھے۔ انہیں بھی خبر ہوئی۔ سعد بن معاذ نے اسید بن حضیر سے کہا تم کس غفلت میں پڑے ہوئے ہو۔ دیکھو یہ دونوں ہمارے گھروں میں آ کر ہمارے بے وقوفوں کو بہکانے لگے۔ تم جاؤ انہیں جھڑک دو اور کہہ دو کہ ہمارے محلّوں میں پھر کبھی نہ آئیں۔ میں خود الیسا کرتا مگر اس لیے خاموش ہوں کہ اسعدؓ میری خالہ کا بیٹا ہے۔

اسید بن حضیر اپنا ہتھیار لے کر روانہ ہُوا۔ اسعدؓ نے مصعبؓ کو کہا۔ دیکھو یہ قبیلے کا سردار آ رہا ہے۔ خدا کرے کہ وہ تیری بات مان جائے۔

مصعبؓ نے کہا کہ اگر وہ آ کر بیٹھ گیا تو میں اس سے ضرور کلام کروں گا۔ اتنے میں اسید آ پہنچا اور کھڑا کھڑا گالیاں دیتا رہا اور یہ بھی کہا کہ تم ہمارے احمق نادان لوگوں کو پھسلانے آئے ہو۔

مصعبؓ نے کہا کاش آپ بیٹھ کر کچھ سن لیں۔ اگر پسند آئے قبول فرمائیں۔ ناپسند ہو تو اسے چھوڑ دیں۔

اسید نے کہا خیر کیا مضائقہ ہے۔

مصعبؓ نے سمجھایا کہ اسلام کیا ہے اور پھر اُسے قرآن مجید بھی پڑھ کر سُنایا۔ اسید نے سب کچھ چُپ چاپ سُنا۔ بالآخر کہا۔ ہاں یہ تو بتاؤ کہ جب کوئی تمہارے دین میں داخل ہونا چاہتا ہے تو تم کیا کرتے ہو؟

انہوں نے کہا نہلا کر کپڑے پاک پہنا کر کلمۂ شہادت پڑھا دیتے ہیں اور دو رکعت نفل پڑھوا دیتے ہیں۔

اسید اٹھا۔ کپڑے دھوئے۔ کلمۂ شہادت پڑھا اور نفل ادا کیے۔ پھر کہا میرے پیچھے ایک اور شخص ہے۔ اگر وہ تمہارا پیرو ہو گیا تو پھر تمہارا کوئی مخالف نہ رہے گا اور میں ابھی جا کر تمہارے پاس اُسے بھیج دیتا ہوں۔

اسید یہ کہہ کر چلا گیا۔ ادھر سعد بن معاذ اس کے انتظار میں تھا۔ دُور سے چہرہ دیکھتے ہی بولا۔ دیکھو اسید کا وہ چہرہ نہیں جو جاتے وقت تھا۔ جب اسید آ بیٹھا تو سعد نے پوچھا کہ کیا ہُوا؟

اسید بولا، میں نے انہیں سمجھا دیا ہے اور وہ کہتے ہیں کہ ہم تمہارے منشا کے خلاف نہ کریں گے۔ مگر وہاں تو ایک اور حادثہ پیش آیا۔ بنو حارثہ وہاں آ گئے تھے۔ اور وہ اسعد بن زرارہ کو اس لیے قتل کرنے پر آمادہ نہیں کہ وہ تیرا بھائی ہے۔

یہ سُن کر سعد بن معاذ غصّے میں بھر گیا اور اپنا حربہ سنبھال کر کھڑا ہو گیا۔ اُسے ڈر تھا کہ بنو حارثہ اس کے بھائی کو نہ مار ڈالیں۔ اس نے چلتے وقت یہ بھی کہا کہ اسید! تم تو کچھ کام بھی بنا کر نہ آئے۔

